مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

”عزت اور شہرت وہی پائیدار ہوتی ہے جو انسان کو اپنے حوالے سے ملے کسی کی وجہ سے اہمیت حاصل کرنا یہ تو ایسے ہی ہوا کہ آپ کسی ایسے ملک کے صدر بن جائیں جس کا کہیں وجود ہی نہیں۔“ وہ رسان سے بولی۔تو موسیٰ نے ہلکا سا قہقہہ لگا کر اس کے جملے کی داد دی۔پھر بولا۔

”تھوڑی سی عقل اس زیبا بی بی کو بھی دے دو۔سوائے نخروں کے جسے کچھ آتا ہی نہیں۔“

”اسے وہی سوٹ کرتا ہے۔جس کے پاس جو کچھ ہو' وہ اسی پر ناز کرے گا۔' وہ مطمئن تھی۔

”اور مجھے ایک بات تو بتائو۔تم کیوں اس کی طرح ٹپ ٹاپ سے نہیں رہتیں۔اکنامکس میں ماسٹرز کرنے کے لیے تیل چپڑا سر لازمی تو نہیں ہوتا۔“

”یہ تو خالہ جان ڈالتی ہیں سر میں' اور رہی بات ٹپ ٹاپ سے رہنے کی تو میں کم از کم زیبا جتنی ماڈرن تو نہیں ہوسکتی۔“ وہ صاف گوئی سے بولی۔



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

”افوہ...!“ موسیٰ جھنجلایا پھر بے اختیار بولا۔

”اسی لیے تو کسی کو نظر نہیں آتیں۔“ رانیہ لمحہ بھر کو ٹھٹکی ایک نظر اسے دیکھا۔

کس کو...؟“ موسیٰ سنبھل کر بولا۔

”میرا مطلب ہے کہ ماسوائے میرے' بس مجھ کو نظر آتی ہو اور کسی کو نہیں۔“

”تو بس ٹھیک ہے نا!“ رانیہ نے شانے اچکا کر آرام سے کہا تو موسیٰ کو سمجھ نہ آئی کہ وہ اسے کس طرح سے سمجھا کر عیسیٰ رضا کے لیول تک لے آئے۔مگر شاید وہ اس کی بات کی گہرائی کو پا گئی تھی۔

”یہ اس سے دو روز بعد کی بات تھی۔

وہ اسپتال سے جلدی لوٹ آیا۔امی نے خاص تلقین کی تھی رانیہ اس کے لیے ٹھنڈا شربت لے کر آئی تو امی سے بات کرتا موسیٰ ٹھٹک کر رہ گیا۔کھلتے

رنگوں کے لباس میں ملبوس مسکراتی ہوئی رانیہ اس تیل چپڑ کر پھرنے والی رانیہ سے بالکل جدا لگ رہی تھی۔

"یا خدا! یہ کوئی خواب ہے کیا؟ امی حضور! یہ انار کلی ہے تو پھر وہ کون خاتون تھیں جنہیں صدیوں پہلے دیوار میں چنوا دیا گیا تھا؟" گلاس تھامتے ہوئے وہ ایسی اداکاری کر رہا تھا کہ رانیہ کے ساتھ ساتھ امی کو بھی ہنسی آگئی۔وہ پریشانی میں شربت کے گھونٹ بھرتا ساتھ ساتھ رانیہ کو دیکھے جا رہا تھا۔

"شکر کرو کہ آج کے دن ہی سہی' اس کا بھی جی چاہا کہ کچھ اچھا پہن لے۔ الماری بھری پڑی ہے کپڑوں سے مگر یہ ہاتھ نہیں لگاتی۔" امی کا شکوہ بھی بجا تھا۔

مگر وہ اپنی ازلی سستی کا کیا کرتی۔

لیکن اب اگر اس راہ پر چل کے منزل حاصل ہوتی تھی تو کیا برا تھا؟ اس نے آج منزل کی جانب پہلا قدم اٹھایا تھا۔



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

"اب تم فٹافٹ کپڑے تبدیل کر کے آئو۔" رانیہ نے اسے کہا۔تو وہ صفاچٹ انداز میں بولا۔

"سوری بھئی! میں کوئی مروت دکھانے کے موڈ میں نہیں ہوں۔اتنی راتوں سے نائٹ شفٹ کر رہا ہوں۔آج تو جی بھر کے سوئوں گا۔"

"خبردار!" رانیہ نے اسے آنکھیں دکھائیں۔

"واللہ! کاجل بھی پہنتی ہو تم؟" وہ اس قدر بے ساختگی سے بولا کہ رانیہ کی ہنسی چھوٹ گئی۔

"کاجل لگاتے ہیں آنکھوں میں بیٹا جی! پہنتے نہیں۔" امی مسکرائیں تو وہ خجل سا اٹھ کھڑا ہوا۔

"وہی... وہی اور پہلے کون سا یہ کبھی اتنے ڈھنگ کے حلیے میں نظر آئی ہے۔ آج تو سب کچھ عجیب سا ہی لگ رہا ہے۔"

”اب بس بھی کرو، میں تو صاف ستھری لگ کے شرمندہ ہو رہی ہوں۔“ رانیہ نے اسے گھڑکا پھر اسے کمرے کی طرف جاتے دیکھ کر بولی۔

”اور تم پانچ منٹ میں باہر آرہے ہو۔ سمجھے!“

”آرہا ہوں بابا!“ وہ ہنستا ہوا چلا گیا۔

ذرا دیر بعد باہر آیا تو جمائیوں پر جمائیاں لیتا۔

”کہیں لے کر نہیں جاؤں گا میں، جو بات کرنی ہے پانچ منٹ یہیں کرو، میں بس بیڈ پہ گر کے سوئوں گا جا کے۔“ وہ مسکراتی ہوئی ٹرے میں اپنے ہاتھوں سے بیک کیا ہوا بادام اور شہد کی ٹاپنگ

سے سجا کیک لیے چلی آئی۔

”ہیپی برتھ ڈے ٹو یو...!“





”خدا صحت کے ساتھ لمبی عمر دے میرے بچے کو اور کامیابیاں۔“ امی نے اس کی پیشانی چومی تو وہ جو جھک کے سینٹر ٹیبل پر ٹرے رکھتی رانیہ کو محویت سے دیکھ رہا تھا۔گڑ بڑا گیا۔

موم بتیوں کی لو اس کے چہرے کو کیا ماورائی سا حسن بخش رہی تھی۔رانیہ نے چھری اس کی طرف بڑھائی۔

”جلدی کرو، چار منٹ رہ گئے ہیں باقی۔“ وہ مسکراہٹ دباتے ہوئے بولی تو موسیٰ نے سر جھٹکتے ہوئے چھری تھام لی۔اسی وقت عیسیٰ نے بھی اندر قدم رکھا۔

”ارے واہ، یہاں کیا سلیبریٹ کیا جا رہا ہے؟“ وہ حیران ہوا تو موسیٰ نے برجستہ کہا۔

”وہی جو آپ کو یاد نہیں رہتا۔“ عیسیٰ کو فوراً ہی یاد آگیا آگے بڑھ کے اسے گلے سے لگا کے وش کیا۔

''آئی ایم سوری' صبح تک تو یاد تھا۔بس آفس کی مصروفیت میں بھول گیا۔ واپسی میں تائی جان نے بلا لیا تو بس...!'' اس کا انداز معذرت خواہانہ تھا۔ کیونکہ موسیٰ ہمیشہ اس کا برتھ ڈے یاد رکھتا تھا۔

''خیریت تو تھی؟'' امی متفکر ہوئیں۔

''جی...!'' وہ بس اتنا ہی کہہ سکا۔اب کیا بتاتا کہ تائی جان کی بیٹی نے ''لائن حاضر'' کر رکھا تھا۔موسیٰ نے اچھی طرح سمجھتے ہوئے بے زاری سے سر جھٹکا۔عیسیٰ کا زیبا کی طرف جھکائو اب بالکل واضح تھا۔

اور پھر موسیٰ نے اپنے تئیں قسم ہی کھالی۔رانیہ کو بدلنے کی۔

یہ کلر پہنو یہ نہ پہنو۔اس بوتیک سے ڈریس لائو۔وہاں سے مت خریدو۔یہ کھائو یہ پیو اس طرح رہو۔موسیٰ نے چن چن کے عیسیٰ کی پسند و نا پسند رانیہ پر لاد دی (مگر عیسیٰ کا نام بیچ میں لائے بغیر) اور وہ بے چاری تو آنکھیں بندکیے موسیٰ کے کہے پر عمل کیے جاتی۔



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

''شاباش! گڈ گرل۔منزل کے بہت قریب ہو تم!'' موسیٰ نے چہک کر اس روز کہا جب عیسیٰ نے رانیہ کے بدلے ہوئے روپ کی تعریف کی۔تو وہ جھینپ سی گئی۔

...☆☆☆...

زیبا کا چکر کافی عرصے بعد لگا تو وہ رانیہ کا پر اعتماد اور انوکھا سا روپ دیکھ کر حیران رہ گئی۔

''چائے...!'' رانیہ نے اسے متوجہ کیا تو وہ چونکی۔

''بہت چینج آگیا ہے تم میں۔'' زیبا کا بات کرنے کا اپنا ہی تمسخرانہ انداز تھا۔

''چلو یونیورسٹی جانے کا کوئی تو فائدہ ہوا۔''

''ارے مزے تو آپ کے ہیں جو یونیورسٹی نہ جا کے بھی فائدے اٹھا رہی ہیں۔''

مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

موسیٰ کون سا اس سے کم تھا۔رانیہ نے تنبیہی نگاہوں سے اسے دیکھا مگر وہ ان دیکھا کرگیا۔

"اور سنائیں آج کل کون سی نئی ڈش پکانا سیکھی ہے آپ نے؟" زیبا کا موڈ بگڑنے لگا۔موسیٰ آج اسے گھیرنے کے موڈ میں تھا۔عیسیٰ ابھی چینج کر کے آیا تھا۔خوش دلی سے مسکراتے ہوئے جواب اس نے دیا۔

"بھئی زیبا بہت اچھی کوکنگ کرتی ہے۔خصوصاً چکن کباب ہانڈی مسالے والی مجھے تو بے حد پسند آئی اور میٹھے میں فرنی لاجواب۔"

امی نے شکوہ کناں نگاہوں سے موسیٰ کو دیکھا جیسے شکایت کر رہی ہوں۔بیٹا تو ہاتھوں سے نکلا جا رہاتھا۔بنا بتائے تایا کے گھر جاتا بلکہ کھانا تک کھا کے آتا تھا اور گھر میں کسی کو خبر نہ تھی۔

"ہم تو تب مانیں جب کبھی ہمیں کھلائیں۔" موسیٰ کے لب و لہجے میں آنچ سی تھی۔

"کیوں بھائی کی زبان پر اعتبار نہیں ہے تمہیں۔" زیبا تنک کر بولی۔



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

"ثبوت کے بغیر ہم کوئی دعویٰ نہیں مانتے جناب! یہ ہماری رانیہ دی گریٹ نا صرف ماسٹرز کر رہی ہے بلکہ کوکنگ میں بھی ماسٹر ہے۔کیوں بھائی!"

موسیٰ تو رانیہ کی تعریف کا کوئی موقع جانے نہ دیتا تھا مگر رانیہ کے ہاتھ کے ذائقے کا معترف ہونے کے باوجود عیسیٰ اس کی تائید کر کے زیبا سے ہاتھ نہیں دھونا چاہتا تھا۔

"رانیہ کا اس سے بھلا کیا مقابلہ یہ تو شہزادی زیبا النساء ہے۔" وہ دل بری والے انداز میں بولا تو امی کے دماغ میں خطرے کے گھنٹی بج گئی۔موسیٰ نے لب بھینچتے ہوئے رانیہ کو دیکھا جو بے تاثر چہرے کے ساتھ چائے کے برتن سمیٹ رہی تھی۔پھر دفعتاً مسکرا کر تفاخر سے بولا۔

"اور یہ رانیہ ہے' اردن کی ملکہ رانیہ۔"

"صحیح کہا تم نے رانیہ جیسا تو کوئی نہیں۔" امی کو بھی عیسیٰ کا والہانہ انداز پسند نہ آرہا تھا۔سو جی جان سے موسیٰ کی حمائت کی۔مگر عیسیٰ اور زیبا دونوں ہی کو رانیہ کے قصیدے پسند نہ آرہے تھے۔سو عیسیٰ فوراً ہی زیبا کو ڈراپ

مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

کر کے آنے کا بہانہ کر کے اٹھ گیا۔زیبا نے تفاخر سے سر بلند کرتے ہوئے عیسیٰ کی معیت میں قدم بڑھائے تھے۔

اور پھر موسیٰ کی ساری محنت بے کار گئی۔عیسیٰ نے صاف لفظوں میں رانیہ کے لیے انکار کر کے امی کو زیبا کے لیے پروپوزل لے جانے کا کہا تو وہ بھی چپ سی ہوگئیں۔جوان اولاد جب آپ کی بات نہ مانے تو اس کی بات مان لینی چاہیے۔خسارہ کم ہوتا ہے۔یا کم از کم آپ خسارے میں نہیں رہتے۔انہوں نے بھی یہی کیا۔

موسیٰ نے ٹٹول ٹٹول کررانیہ کا چہرہ دیکھا مگر وہ اپنا دکھ چھپانے میں شاید ماہر ہوچکی تھی۔نا کوئی غم نا بہت خوشی۔مگر موسیٰ کا دل اس کا دل ٹوٹنے کے خیال سے بہت دکھی تھا۔بے چاری نے کتنی محنت کی تھی خود کو عیسیٰ کی پسند میں ڈھالنے کے لیے اور انعام کیا ملا؟ کبھی کبھی تو موسیٰ کو حیرت ہوتی۔ جانے عیسیٰ کو رانیہ کیوں دکھائی نہ دیتی تھی جب کہ اس کا بدلا ہوا روپ اور نکھرا ہوا انداز موسیٰ کو بارہا ٹھٹکا گیا تھا۔مگر وہ نہیں جانتا تھا کہ عیسیٰ کے



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

قدم زیبا تک تھم چکے ہیں۔وہ اس سے آگے بڑھنا ہی نہیں چاہتا تھا‘ تو آج کی رانیہ کو کیا دیکھتا۔عیسیٰ کے بہت مجبور کرنے پر امی موسیٰ کے ساتھ مٹھائی کا ٹوکرا لے گئیں کہ جیٹھانی تو پہلے ہی رشتا پکا کیے بیٹھی تھیں۔اب تو محض رسم باقی تھی۔مگر وہاں ان کے تو مزاج ہی نہ مل رہے تھے۔

”بھئی رانیہ کا تو کچھ کریں‘ جوان لڑکی گھر میں بیٹھی ہے اور تم بیٹا بیاہ رہی ہو؟“

”اس کا اس معاملے سے کیا تعلق؟“ امی تو امی موسیٰ بھی چونک کر نا گواری سے انہیں دیکھنے لگا۔

”لو بھئی تعلق کیوں نہیں؟ یہاں تو اصلی نندوں کو بھابیاں کھٹکتی ہیں وہ تو پھر...!“ تائی جان کی ذہنیت ابھی بھی ویسی ہی تھی۔یقیناً یہ زیبا کی پڑھائی گئی پٹی تھی۔ان کا ایک ہی مطالبہ تھا پہلے رانیہ کو اپنے گھر بار کا کرو پھر ہی زیبا اور عیسیٰ کے رشتے کی بابت سوچا جاسکتا ہے۔امی کا بی پی شوٹ کرنے لگا ان کا سرخ پڑتا چہرہ موسیٰ سے چھپا ہوا نہ تھا۔

"اب ان دونوں کی شادی کرنے کے لیے رانیہ کو گھر سے نکال تو نہیں سکتے نا۔"

"نکالنے کو کون کہہ رہا ہے۔شادی کردو اس کی عیسیٰ اور زیبا کے ولیمے والے روز بارات رکھ لو۔" وہ انتہائی اطمینان سے یوں بولیں جیسے رانیہ پانچ برسوں سے منگنی شدہ ہو۔

"رانیہ کے لیے بھی خدا کی طرف سے بہتری ہوگی بھابی! آپ زیبا کے لیے تو ہامی بھریں۔میں تو سیدھے سبھائو شادی کی تاریخ لینے آئی ہوں۔" امی اپنا غصہ، ناگواری اور انا کو بیٹے کے پیار تلے دبائے رسان سے بولیں تو انہوں نے تیز لہجے میں کہا۔

"دیکھو بھئی بات صاف ہے۔میری بچی یہ نند وند کے جنجال میں نہیں پڑسکتی۔ تم سے تو خیر اور رشتا ہے مگر وہ کون سا سگی نند ہے۔" وہی محدود سوچ، تنگ ذہنیت۔موسیٰ اپنی جگہ تلملا رہا تھا۔ادھر عیسیٰ نے آج ہی اس رشتے کو





پایۂ تکمیل تک پہنچانے کی ضد باندھ رکھی تھی۔مگر تائی جان تو اپنی بات پہ اٹک ہی گئیں۔

امی اورموسیٰ ان کی شرط ساتھ لیے لوٹ آئے۔

"یہ شرط رکھی ہے تمہاری تائی نے لو بھلا اب گھر سے نکال باہر کروں بچی کو۔اتنے تنگ دل ہیں ان لوگوں کے؟" امی تو آتے ہی حوصلہ ہار کر رونے بیٹھ گئیں۔

"افوہ، رونے والی کون سی بات ہے اس میں شادی تو کرنی ہی ہے رانیہ کی۔ کردیں، بس اتنی سی بات ہے۔" عیسیٰ بہت بدل چکا تھا۔امی کو احساس ہوا۔

"اس کے لیے لڑکا چاہیے ہوتا ہے شاید۔" موسیٰ نے چبا چبا کر کہا تو عیسیٰ نے اطمینان سے کہا۔

"ہاں تو تم ہو نا!" اس قدر غیر متوقع الفاظ پر موسیٰ کا دماغ بھک سے اڑا۔

"تم تو قدر داں بھی ہو اس کی خوبیوں کے۔"

”آپ سے مشورہ نہیں مانگا میں نے۔“ موسیٰ کو الفاظ جمع کرنے مشکل ہوئے۔

”کیوں...؟ اب وہ دنیا کی بہترین لڑکی نہیں رہی کیا؟“ وہ تمسخرانہ انداز میں اسے اسی کے کہے الفاظ یاد کرا رہا تھا۔

”وہ میں نے آپ کے لیے کہا تھا۔“ موسیٰ کو کچھ سمجھ نہ آیا کہ کیا کہے۔

”چہ خوب یعنی میرے لیے وہ ایک بہترین لڑکی اور تمہارے لیے نہیں ہے۔“ وہ طنزیہ بولا۔

”امی اس سے آپ کا رشتا طے کرنا چاہتی ہیں۔“ موسیٰ نے تحمل سے جواب دیا پھر مزید بولا۔

”میں نے کبھی اس کے متعلق نہیں سوچا۔“

”تو اب سوچ لو۔میں تو اول روز سے انٹرسٹڈ نہیں ہوں اس معاملے میں۔“ وہ بے پروائی سے بولا۔





”آپ اپنے مسائل کی گٹھری میرے سر پر رکھنے کی کوشش مت کریں۔“ موسیٰ کو غصہ آنے لگا۔”یہ لیں...!“ عیسیٰ نے ہنس کر امی کو متوجہ کیا۔”وہ بہترین لڑکی اب مسائل کی گٹھری ہوگئی۔“

”آپ اس معاملے میں مجھے مت لائیں۔بات آپ کی اور رانیہ کی شادی کی ہو رہی ہے۔فیصلہ امی کے ہاتھ میں ہے وہ جو چاہیں وہی فیصلہ کریں گی اور اس گھر میں سب کو قبول کرنا ہوگا کیونکہ امی نے آج تک ہماری اور اس گھر کی بھلائی کے لیے ہی فیصلے کیے ہیں۔“

موسیٰ کا چہرہ دہک رہا تھا اور لب و لہجے سے آنچ سی اٹھ رہی تھی۔چند لمحوں کے لیے تو عیسیٰ بھی کچھ نہ بول پایاپھر قدرے توقف کے بعد تیوری چڑھا کر بولا۔

”امی! امی بھلا کیا فیصلہ کریں گی؟ میرا مطلب ہے کہ امی کوتو اولاد کی خوشی سامنے رکھ کے ہی فیصلہ کرنا ہے نا!“

"ہاں...!" ان کے لبوں سے سرد آہ نکلی۔"ایک وقت آتا ہے کہ ماں کی خوشی پسِ پشت جا پڑتی ہے اور صرف اولاد کی خوشی مقدم رہ جاتی ہے۔" وہ متاسفانہ انداز میں بولتے ہوئے لحظہ بھر کے لیے رکیں پھر مضبوط لہجے میں بولیں۔

"تمہاری ساس کو رانیہ کی شادی نہ ہونے پر اعتراض ہے اور میں نہیں چاہتی کہ تمہاری مخالفت میں فیصلہ کر کے تمہاری زندگی خراب کروں۔مگر اتنی افراتفری میں' میں واقعی اسے ایسے آنکھیں بند کر کے کہیں نہیں دھکیل سکتی۔" وہ ذرا رکی پھر موسیٰ کو دیکھتے ہوئے باقی بات مکمل کی۔"جتنا موسیٰ اسے جانتا ہے اور کوئی نہیں جانتا اور میری یہی خوشی ہے کہ رانیہ اسی گھر کی بہو بنے۔عیسیٰ نہ سہی موسیٰ سہی۔اس کی حیثیت تو وہی رہے گی نا!" امی نے بھی دھماکا کر ہی دیا۔

موسیٰ کی رنگت پھیکی پڑ گئی۔جب کہ عیسیٰ نے فوراً آگے بڑھ کر متشکرانہ انداز میں ماں کے دونوں ہاتھ اپنے ہاتھوں ہیں پکڑ لیے۔





"ڈیٹس گریٹ امی جان! میں بھی یہی چاہتا تھا کہ میرے نہیں تو موسیٰ کے توسط سے آپ کو یہ خوشی ضرور مل جائے۔" امی بھی تمام گلے شکوے بھول کر مسکرادیں۔عیسیٰ نے ٹیڑھی نگاہوں سے موسیٰ کی طرف دیکھا۔"اور موسیٰ کو تو یقیناً کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔جتنی انڈر اسٹینڈنگ ان دونوں کے بیچ ہے' وہ اس رشتے کے لیے آئیڈیل ہے۔" موسیٰ کے لیے یہ موضوع ' یہ فیصلہ بے حد اچانک اور تکلیف دہ تھا۔

"جس کی زندگی کا فیصلہ ہے اس سے بھی کسی نے پوچھا ہے یا وہ کوئی بے جان مورت ہے؟" وہ تلخ ہونے لگا کہ رانیہ کو اس طرح سوچنا بھی اسے گناہ لگتا تھا۔

"وہ امی کی ذمہ داری ہے۔اپنے آپ فیصلہ کرنے کی مجاز نہیں ہے وہ۔" عیسیٰ نے جلدی سے کہا۔وہ کسی طور اس فیصلے پر کوئی آنچ نہ آنے دینا چاہتا تھا۔

مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

"یہاں تو اپنی اولاد والدین کے فیصلوں کو پاؤں کی ٹھوکر میں رکھتی ہے بھائی! وہ تو پھر بھانجی ہے۔" موسیٰ نے بھر پور طنز کیا۔مگر عیسیٰ نے جو کھیل کھیلنا تھا۔وہ کھیل چکا تھا' اب اسے اس طنز و تمسخر کی پروا نہ تھی۔

"وہ مجھ پہ چھوڑ دو۔" دفعتاً امی نے آگے بڑھ کے اس کا چہرہ ہاتھوں میں بھرا اور اس کی فراخ پیشانی چوم لی۔

"میں صدقے میری لاج رکھنے والا میرا شہزادہ بیٹا!" ان کی آواز میں نمی گھلی تھی۔موسی کا دل پسیجا تو احتجاج کے الفاظ اندر سر پٹختے رہ گئے۔وہ دانتوں پر دانت جمائے اپنا ضبط آزما کر رہ گیا۔

...☆☆☆...

عیسیٰ نے فوراً زیبا کو یہ خوش خبری پہنچائی تو وہ اچھل ہی تو پڑی۔

"کیا کیا کہہ رہے ہو تم؟" اسے لگا جیسے کچھ غلط سن لیا ہو۔عیسیٰ ہنسا۔



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

"دیکھا' کیسے مسئلہ حل کیا تمہارا۔"

"حل...؟" وہ چیخی۔

"یہ بوگس حل نکالا ہے تم نے؟"

"کیا مطلب؟ تمہی کو اس کا کنواری رہنا خطرہ لگ رہا تھا۔میں نے امی کی توجہ موسیٰ کی طرف کروا دی۔" وہ کچھ سمجھ نہ پایا تھا کہ زیبا کی ناخوشی کی کیا وجہ ہے۔

"افوہ' میں نے یہ کہا تھا کہ اس کی شادی کروا کے کہیں رخصت کریں' یہ تو نہیں کہا تھا کہ مستقل کا سر درد گھر میں ہی پال لیں۔" وہ خوب ہی بگڑی' جھنجلائی۔عیسیٰ کی تیوری پر بھی بل پڑنے لگے۔

"تمہارا مسئلہ کیا ہے زیبا! محض رانیہ کی شادی یا اس کا اس گھر سے چلے جانا؟" اس کے لب و لہجے کی تبدیلی نے زیبا کو سنبھلنے پر مجبور کردیا۔

"خیر، مجھے کیا، ویسے وہ موسیٰ کے ساتھ سوٹ نہیں کرتی۔ڈاکٹر بن چکا ہے وہ۔"

"تو وہ کون سا انگوٹھا چھاپ ہے۔اکنامکس میں ماسٹرز کر رہی ہے۔میں نے تو تم سے بھی کہا تھا کہ آہستہ آہستہ پڑھائی مکمل کرلو۔کم از کم گریجویشن...!"

"لو جی...!" زیبا نے دانت پیسے۔"اب ہر وقت کی مقابلہ بازی ہوا کرے گی۔

"اسے اپنے احساسِ کمتری پر پردہ ڈالنے کے لیے اس سے سر کھپائی کی ضرورت ہے۔مجھے تو خدا نے ذہانت اور حسن دونوں سے نواز رکھا ہے۔" اس نے غرور سے کہا۔عیسیٰ ہنسا پھر اسے چھیڑتے ہوئے بولا۔

"اچھا! ویسے کہتے ہیں کہ خوب صورت عورت بے وقوف ہوتی ہے۔"

"پتا نہیں تم خود ہی اندازہ کرلو کہ میں نے تمہیں پسند کیا ہے اب یہ بے وقوفی ہے یا عقل مندی؟" وہ بھی شرارت کے موڈ میں آئی تو عیسیٰ اپنے لفظوں سے پھر گیا۔





"ارے نہیں میری جان! تم میں تو حسن و ذہانت کوٹ کوٹ کے بھرے ہوئے ہیں۔"

"مان گئے ہو آخر!" وہ اٹھلائی۔

"ارے ہم ایسے ہی تو دیوانے نہیں ہوگئے اور سب سے بڑا گن تمہارا سگھڑاپا۔محض خود کو ہی نہیں گھر اور کچن کو سنوارنے کا بھی شوق ہے تمہیں۔" وہ متاثر ہونے والے انداز میں بولا۔

"ہاں، یہ تو ہے۔مگر پھر قدر بھی اتنی ہی کرنی پڑے گی میری۔"

"تم مل تو جائو ایک بار پھر اپنے ہونے پہ رشک کیا کرو گی۔" اس کا لہجہ بوجھل ہو کر سرگوشی میں ڈھلا تو زیبا کی ہنسی میں بھی خمار اترنے لگا۔

...☆☆☆...

وہ نیم تاریک کمرے میں بستر پر اوندھا پڑا زندگی کے اس اچانک اور غیر یقینی المیے پر غور کر رہا تھا' جس سے اچانک ہی واسطہ پڑ گیا تھا۔ایسے ہی جیسے بھاگتے کو غیر متوقع طور پر ٹھوکر لگے اور وہ منہ کے بل آن گرے۔امی کا یہ فیصلہ اس کی زندگی کے بھاگتے گھوڑے کو ایسے ہی ٹھوکر لگا گیا تھا۔اور وہ بہت ذہین' دوسروں کو چٹکیوں میں اڑانے والا اب اوندھے منہ پڑااس المیے کا سوگ منا رہا تھا۔امی نے کمرے میں داخل ہو کر لائٹ آن کی تو اس نے ناگواری سے سر اٹھا کر آنے والے کو دیکھا۔پھر امی کو سامنے پا کر سیدھا ہو کر تکیے سے ٹیک لگا لی۔

"تم کیوں صبح سے کمرے میں بند پڑے ہو' کیا چھٹی کے مزے لے رہے ہو؟" انداز سے لگ رہا تھا کہ وہ موسیٰ سے بہت خوش ہیں۔موسیٰ خاموش رہ کر جیسے انہیں اپنی خفگی جتا رہا تھا۔اور وہ کون سا بچی تھیں۔اچھی طرح اس کی کشمکش سمجھ رہی تھیں۔





"کیا بات ہے موسیٰ! پچھتا رہے ہو میرا کہا مان کر؟" اس نے خفگی سے پر نگاہ امی پر ڈالی۔

"بات پچھتانے کی نہیں امی! پہلے آپ کو مجھ سے بات کرنی چاہیے تھی۔"

"کیوں؟ کیا میرا تم پر اتنا بھی حق نہیں کہ میں خود سے تمہارے لیے کوئی فیصلہ کرسکوں؟" ان کے انداز میں یکلخت ہی اتنی مایوسی اور شکستگی اُتر آئی کہ موسیٰ جیسا سب کا خیال کرنے والا بندہ شرمندہ ہو گیا۔

"وجہ یہ نہیں امی! مگر رانیہ کی خوشی سب سے زیادہ اہم تھی۔" وہ مدہم پڑا کہنا تو چاہتا تھا کہ اس کی خوشی عیسیٰ رضا ہے۔موسیٰ رضا نہیں۔مگر امی نے پر جوش لہجے میں بتایا۔

"اگر تم اس وجہ سے پریشان ہو تو بے فکر رہو۔یہ بات میں نے رانیہ سے پوچھنے کے بعد ہی کی ہے۔" وہ گویا نا سمجھی کے عالم میں انہیں دیکھے گیا۔تو وہ پھر بولیں۔

"اسے اس رشتے پر بھلا کیا اعتراض ہونا ہے۔جتنی تم سے اس کی دوستی ہے، جتنا تم اسے سمجھتے ہو وہ کوئی اور نہیں سمجھ سکتا۔"موسیٰ نے گہری سانس بھری۔(اسی بات کا تو رونا ہے)؟

"چلو اب تو مسکرادو خوش ہوجائو۔" امی نے پیار سے اس کے بال سنوارے تو وہ بمشکل ہی مسکرا پایا۔

"اللہ تیرا شکر ہے۔میں اپنی مرحومہ بہن کی روح کے آگے سر خرو ہوئی۔" وہ بے حد خوش تھیں۔اور موسیٰ...؟ اس نے اپنا آپ ٹٹولا۔تو دل بے حد سرد محسوس ہوا اور اندر بے پناہ خاموشی۔

...☆☆☆...

اور پھر ایک ماہ کے اندر اندر امی نے ایسی پھرتی سے دونوں شادیوں کی تیاری کی کہ اپنی تمام بیماری بھول بھال گئیں۔





"ابھی منگنی کردیں۔میری ہائوس جاب تو ختم ہونے دیں شادی جاب کے بعد۔" موسیٰ کا ایک بھی واویلا انہوں نے نہ سنا تھا۔وہ زیبا اور رانیہ کو اکٹھے شاپنگ کے لیے لے جاتیں بری کے تمام کپڑے اور زیور وہ ان دونوں کے پسند سے خریدنا چاہتی تھیں۔

رانیہ تو ذرا بھی دلچسپی نہ دکھاتی مگر زیبا تو ہر کپڑا ہر جوتا اپنی پسند سے لے رہی تھی۔انہوں نے دونوں بہوئوں کے لیے ایک سے جوڑے لینے چاہے تو زیبا نے صاف لفظوں میں منع کردیا۔

"چچی جان! رانیہ کے لیے آپ اپنی پسند سے لے لیجیے۔میں ایک جیسے یونیفارم نہیں پہن سکتی اور ویسے بھی میں اپنے سارے کپڑے بوتیک سے تیار کروائوں گی۔" رانیہ نے خدا کا شکر ادا کیا۔ورنہ جیسے ڈارک اور برائٹ کلرز زیبا اپنی بے تحاشا گوری رنگت کو نمایاں کرنے کے لیے خرید رہی تھی وہ رانیہ تو کبھی نہ پہنتی۔

اس نے اپنے لیے میڈیم کلرز پسند کیے اور باقی تمام امی پر چھوڑ دیا۔وہ اس کی سعادت مندی پر خوش تھیں۔

”تمام رنگ تمہاری پسند کے لیے ہیں رانیہ نے... خوب نبھے گی تم دونوں کی۔“ امی نے بطورِ خاص موسیٰ کو بتایا تھا۔موسیٰ کو بے اختیار یاد آیا۔

(عیسیٰ کی پسند میں ڈھلنے والی... اب مجھ سے نبھا کر پائے گی کیا؟)

اور پھر وہ دن بھی آیا کہ در و دیوار پہ شادمانی کا سایہ ہوا اور دو اپسرائوں جیسی دلہنیں اس گھر میں اتریں۔عیسیٰ کے ہر انداز میں شوخی اور زیبا کی ہر ادا میں اتراہٹ۔مگر موسیٰ کی مسکراہٹ بھی سوچ تھی اور رانیہ کا انداز پرسکون یا شاید پر سکوت موسیٰ یہی سوچ سکا۔

امی کسی کام سے کچن میں آئیں تو اسے فریج سے ٹیک لگائے پانی کی بوتل ہاتھ میں تھامے کھڑا دیکھ کر حیران ہوگئیں۔

”تم کچن میں کیا کر رہے ہو؟“ وہ سنبھلا اور پانی کی بوتل منہ سے لگالی۔





”کمال کرتے ہو موسیٰ! تمہارے کمرے میں پانی کی بوتل بھی رکھی تھی میں نے۔“

”اچھا! نظر نہیں آئی۔“ وہ نارمل سے انداز میں کہتا مڑ کر فریج میں بوتل رکھنے لگا۔پھر ان سے پوچھنے لگا۔

”آپ کیوں نہیں سوئیں ابھی تک؟“

”ایسے ہی سب کچھ سمیٹتے سمیٹتے دیر ہوگئی۔تم چلو اب رانیہ بے چاری انتظار میں تھک گئی ہوگی۔“ انہیں فکر تھی رانیہ کو آج ہلکی سی حرارت بھی ہو رہی تھی۔موسیٰ کو اپنے کمرے میں آنا ہی پڑا۔اک عجیب سی شرمندگی اور ہلکے پن کا احساس اسے گھیرے ہوئے تھا۔کوئی ایسا شوہر جس کی بیوی کسی اور کو پسند کرتی ہو اس کے جذبات و احساسات کیسے ہوسکتے ہیں؟“

اسے رانیہ سے کوئی امید یا خوش فہمی نہ تھی، مگر پھر بھی اسے کمبل اوڑھے بے سدھ سویا پا کر موسیٰ نے خود کو مزید سرد ہوتا محسوس کیا تھا۔

موسیٰ کو غصہ آیا اور جی بھر کے آیا۔رانیہ کے دو غلے پن پر یا بزدلی پر جو بھی کہا جائے وہ موسیٰ کے ساتھ زندگی نہیں گزارنا چاہتی تھی اور یہ اس نے موسیٰ کو اول روز ہی باور کرادیا تھا۔چند ثانیوں تک وہ کمرے کے وسط میں کھڑا، آنکھوں پر چوڑیوں سے سجا بازو رکھے بے سدھ سوئی رانیہ کو کینہ پرور نگاہوں سے دیکھتا رہا۔کبھی یہ لڑکی اس کی سب سے اچھی اور بے لوث دوست ہوا کرتی تھی۔جانے یہ ریا کاری اور دکھاوا اس نے کہاں سے سیکھ لیا تھا اور اب آئندہ وہ کیا انداز دکھانے والی تھی؟ لائٹ بند کر کے اس نے ڈم لائٹ آن کی اور کپڑے تبدیل کرنے کی غرض سے باتھ روم میں چلا گیا۔زندگی کے اس دور کے متعلق موسیٰ نے جب بھی کبھی سوچا تو سوچوں میں نرماہٹ سی در آتی۔وہ اپنی شادی شدہ زندگی کو بہت رومینٹک طریقے سے گزارنا چاہتا تھا۔کسی ایسی لڑکی کے ساتھ جسے وہ جی بھر کر چاہتا اور وہ فقط اسے چاہتی۔اس کی سانس کے ساتھ سانس لیتی۔



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

زیاں کا شدید احساس اس کے دل میں کثافت بھرنے لگا۔پچھلی زندگی تو گزر گئی، اب جو دور شروع ہوا تھا، وہ موت تک کا تھا اور پہلی ہی رات جو بے کیفی چھائی تھی، یقیناً اس سے آگے بھی واسطہ پڑنے والا تھا۔وہ باہر نکلا تو ڈم لائٹ سے آنکھوں کو مانوس ہونے میں چند لمحے لگے۔موسیٰ نے غور کیا۔کمرے میں سوائے فرش کے، سونے کی اور کوئی جگہ نہ تھی اور فرش پر سونا اس کی نفاست پسند طبیعت کو قطعاً گوارا نہ تھا۔چہ جائیکہ چادر ہی کیوں نہ بچھی ہو۔

"ٹھیک ہے، جب اسے پروا نہیں، کتنے ٹھاٹ سے سو رہی ہے۔میرا تو پھر بھی یہ ذاتی بستر ہے۔" شانے جھٹکتا وہ آگے بڑھا اور بستر پر دراز ہوگیا۔مجال تھی جو رانیہ کی نیند میں ذرا سا بھی خلل پڑا ہو۔وہ بہت سی بدگمانیاں اوڑھ کر سوگیا۔

☆...☆...☆

مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

اگلی صبح روایتی صبح ہر گز نہ تھی کم از کم موسیٰ کے لیے بالوں میں نرم انگلیوں کی سرسراہٹ اور پھر کسی نے اس کا شانہ زور سے ہلایا۔موسیٰ نے مندی آنکھوں سے ایک نظر رانیہ کو دیکھا اور کروٹ بدل لی۔

"صبح ہوئے کافی دیر ہوچکی ہے جناب! خالہ جان ناشتے پہ انتظار کر رہی ہیں۔" وہ دوسری طرف سے آکر اس کی طرف جھکتے ہوئے بولی تو یکلخت موسیٰ کو یاد آیا کہ زندگی کل سے ایک نیا موڑ لے چکی ہے۔آج تو وہ کسی اور ہی حیثیت سے اس کے کمرے میں موجود تھی۔ساری نیند پل بھر میں اُڑن چھو ہوئی اور وہ اٹھ بیٹھا۔رانیہ مسکراتے ہوئے چادر تہہ کرنے لگی۔

"آج پہلی بار اتنی جلدی اٹھے ہو' ورنہ پورا اصطبل بیچ کے سوتے تھے۔" اس کا انداز پرانا تھا۔وہی اپنا اپنا اور دوستانہ سا۔مگر موسیٰ اس سمجھوتے میں اس کا ساتھ دینے کو تیار نہ تھا۔وہ جواب دیے بنا بستر سے اترا اور باتھ روم میں چلا گیا۔چادر تہہ کرتی رانیہ کے ہاتھ سست پڑے اور ہونٹوں کی مسکراہٹ گم



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

ہوگئی۔کمرے کی حالت درست کر کے وہ کچن میں چلی آئی۔جہاں خالہ جان ناشتے کی ٹرے تیار کر رہی تھیں۔

"یہ آپ کیا کر رہی ہیں؟ میں بس آنے ہی والی تھی۔" وہ بے ساختہ آگے بڑھ کے ٹرے اٹھانے لگی۔

"تمہارا کیا خیال ہے آج مہندی لگے ہاتھوں سے بھی یہی کام کرائوں گی؟" انہوں نے اسے ہاتھ تھام کر پیار سے روک دیا۔وہ اپنی نئ پوزیشن کا خیال کر کے ذرا جھینپی۔

"میرے ہاتھوں کی مہندی کا رنگ تو دنوں تک نہیں جاتا۔اب اتنے دنوں مہمان بن کے تو نہیں بیٹھ سکتی میں۔"

"نہ سہی! مگر آج تو ولیمہ ہے نا!" وہ مسکرائیں پھر پوچھنے لگیں۔

"موسیٰ اٹھ گیا ہے؟"

"جی...!" وہ پلٹ کر ٹرے اٹھانے لگی۔وہ اس کے تاثرات نہ دیکھ پائی تھیں۔

"ہم اکیلے ہی ناشتا کریں گے؟" اسے خیال آیا تو پوچھنے لگی۔

"زیبا کے تو گھر سے ناشتا آئے گا۔دس تو بج چکے اب ہم کب تک ایسے ہی بیٹھے رہیں۔وہ دونوں جاگیں گے تو کرلیں گے ناشتا!" انہوں نے خیال ظاہر کیا تو وہ محض سر ہلا کر ڈائننگ ٹیبل کی طرف چل دی۔

امی کے آنے تک موسیٰ بھی آگیا۔اس کے سلام کے جواب میں امی نے اسے خوب دعائوں سے نوازا۔رانیہ حسبِ عادت ومعمول امی اور پھر موسیٰ کے لیے چائے مگ میں ڈالنے کے بعد

موسیٰ کی پلیٹ میں ناشتے کے لوازمات رکھنے لگی۔

"رہنے دو۔" اخبار جھٹک کر سیدھا کرتے ہوئے وہ رکھائی سے بولا۔"میں صرف چائے لوں گا۔"

"طبیعت تو ٹھیک ہے تمہاری، ناشتا کیوں نہیں کر رہے؟" امی نے تفکر سے پوچھا۔مگر جسے پوچھنا چاہیے تھا، وہ اب اپنے لیے ناشتا پلیٹ میں نکال رہی تھی۔



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

"بس ایسے ہی موڈ نہیں ہو رہا۔" وہ اخبار کے پیچھے گم ہوگیا۔ناراض اور سنجیدہ سا۔امی نے حیرت سے رانیہ کو دیکھا وہ یوں ناشتا کرنے میں مگن تھی، جیسے آج کا دن کوئی خاص دن نہ ہو، یا وہ وہی پہلے والے موسیٰ اور رانیہ ہوں۔مگر نہیں...!

اگر وہ پہلے والی رانیہ ہوتی تو اب تک موسیٰ کے ہاتھ سے اخبار چھین کر لپیٹ لپاٹ دیتی۔

"ناشتے کے وقت دھیان سے ناشتا کیا کرو، کیسے ڈاکٹر ہو تم؟" وہ اس پر رعب ڈالا کرتی تھی۔اور اب...؟

انہوں نے کچھ اندازہ لگانے کی کوشش کی۔ڈائننگ ٹیبل پہ ان دونوں کی موجودگی کے باوجود چھائی خاموشی کچھ اور ہی کہانی بیان کر رہی تھی۔مگر اسی وقت زیبا کے میکے سے اس کی شادی شدہ بہن اور کزنز ناشتا لے آئیں تو ان کا دھیان بٹ گیا۔

"دوسرا جوڑا کہاں ہے بھئی!" مہرالنساء عرف مہرو جو کہ زیب النساء عرف زیبا کی بڑی بہن تھی، آنکھیں نچا کر پوچھ رہی تھی۔ساتھ کنواری کزنز جن میں خالہ اور ماموں زاد بہنیں تھیں ان کی کھی کھی کھی۔ابھی تو وہ دونوں نہیں اٹھے۔" امی نے مختصراً جواب دیا۔

"ہاں، ان کی نیندیں ہی پوری نہیں ہوئیں ابھی تک؟ میں دیکھتی ہوں جاکے۔" وہ مصنوعی حیرت کا مظاہرہ کرتی انہیں اٹھانے چل دیں۔

"آپ تو دلہن لگ ہی نہیں رہیں۔" زیبا کی خالہ زاد نے رانیہ کو دیکھتے ہوئے آنکھیں پٹپٹائیں۔تو وہ قدرے گڑ بڑا گئی کہ اس بات کا اب کیا جواب دیتی مگر موسیٰ نے اخبار تہہ کر کے بڑے اطمینان سے کہا۔

"دلہن کے سر پہ دو سینگ ہوتے ہیں کیا؟" اب کے سب ہنسی تھیں۔مگر پہلے پہلے والی اب بھی نہ ہاری۔

"بھئی بندہ تیار شیار ہوکے رہتا ہے، شام تک یونہی سادہ سی گھومتی رہیں گی؟"





موسیٰ کا تو بحث کا پورا ارادہ تھا مگر رانیہ نے مختصراً بات ختم کردی۔

"مجھے یونہی اچھا لگتا ہے۔"

زیبا کی بہن اسے جگا کر ہی لوٹی۔

ناشتے کی ٹیبل پر بھی زیبا کی آنکھوں میں نیند بھری تھی۔

"صبح صبح ناشتا لے کے پہنچ گئیں۔فون کرکے پتا ہی کر لیتیں۔" اس نے جماہی لیتے ہوئے خود سے تین سال بڑی بہن کو لتاڑا۔

"تمہاری صبح تو شام تک نہ ہوتی۔" اس نے جواباً طنز کیا۔

"تو اب بھی نیند کہاں پوری ہوئی ہے۔" زیبا کے منہ پھٹ طبیعت تو تھی ہی مگر یہ بے باکی، وہ بھی سب کی موجودگی میں امی تو بہانے سے آرام کرنے کا کہہ کر چلی گئیں۔عیسیٰ میٹھی نظروں سے بیوی کو دیکھ رہا تھا۔زیبا کی کھلی ڈلی گفتگو، اس کی کزنز کی ذو معنی ہنسی اور عیسیٰ کا وارفتہ انداز! رانیہ معذرت کرتی اٹھ گئی۔

مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

”ناشتا تو کرلو۔“ زیبا کو خیال آ ہی گیا۔

”ہم تو کر ہی چکے تھے۔“ وہ رکی نہ تھی۔

”لگتا ہے ان کی بھی نیند پوری نہیں ہوئی۔“ با آواز بلند سرگوشی اور پھر دبی دبی ہنسی۔موسیٰ اندر ہی اندر تلملایا۔

”تم تو ناشتا کرلو۔“ عیسیٰ نے اسے متوجہ کیا۔

”آپ کیجیے، مجھے ضروری کام سے جانا ہے۔“ وہ کرسی کھسکا کر اٹھتے ہوئے قصداً مسکرایا۔مگر وہاں ان سب کی محفل اس قدر مکمل تھی کہ کسی کا بھی جانا انہیں محسوس نہیں ہوا تھا۔

وہ گاڑی لیے بے وجہ ہی سڑکوں پر پھرتا رہا۔

اب رنگِ زندگی کیا ہوگا؟

فقط ایک ہی سوال ذہن میں گردش کر رہا تھا۔جانے کتنی دیر تک سڑکوں کی خاک چھاننے کے بعد وہ گھر لوٹا تو امی اس کی منتظر تھیں۔



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

”تم کہاں آوارہ گردی کرتے پھر رہے ہو؟“ اسے دیکھتے ہی وہ ناراض ہونے لگیں۔

”یہیں تھا۔“

”مجھے تو سمجھ نہیں آرہی یہ ہو کیا رہا ہے۔شادی والا گھر شادی والا لگ ہی نہیں رہا۔“ وہ خفا تھیں۔

”میں تو کام سے گیا تھا۔“ وہ سر کھجانے لگا۔امی نے تاسف سے اسے دیکھا۔

”آج کے دن کے لیے بھی کوئی کام اٹھا رکھا تھا تم نے؟“

”بس ایسے ہی۔“ وہ نادم سا ہوا۔

رانیہ نے چائے کا کپ لا کر امی کو تھمایا۔موسیٰ کی نگاہ بے اختیار اس کی طرف اٹھی۔صبح سادگی کا دعویٰ کرنے والی اس وقت گہرے فیروزی رنگ کے جھلملاتے کپڑوں میں دمک رہی تھی۔

"ٹائم ہی کتنا رہ گیا ہے فنکشن میں اور ابھی ان دونوں نے پارلر بھی جانا ہے، کون لے جائے گا؟ عیسیٰ صاحب تو ناشتے کے بعد جو سوئے تو پھر جاگے ہی نہیں کہ کوئی ارادہ پوچھا جائے، بمشکل زیبا کو اٹھایا کہ ایک آدھ محلے دار آگئی تھی۔"

امی کچھ کہہ رہی تھیں شاید...وہ چونکا۔

"جی...!" اس کی "جی" کچھ سوالیہ تھی تو کچھ چونکنے والی۔امی کو جی بھر کے اس کی غائب دماغی پر غصہ آیا۔

"شاباش! میں پتا نہیں کون سی حکایت سنا رہی ہوں اور یہ صاحب! اپنے ہی خیالوں میں۔" وہ اچھی خاصی ناراض ہوگئی تھیں۔

"اچھا نا میں ہی لے جائوں گا دونوں کو پارلر۔" وہ جان چھڑانے والے انداز میں کہتا کمرے کی طرف بڑھا۔



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

"تم نے تو کھلی چھوٹ دے دی ہے اسے، ذرا قابو کر کے رکھو۔اس کے آس پاس رہو۔"اسے امی کی دھیمی آواز کمرے تک سنائی دی۔وہ رانیہ سے کہہ رہی تھیں۔موسیٰ لب بھینچتا کمرے میں چلا آیا۔

☆...☆...☆

کچھ تھکاوٹ اور کچھ خالی بستر پر ملکیت کا احساس! وہ شاید نیند کے جھونکے کی زد میں آگیا۔ورنہ یہ سونے کا ٹائم تو ہر گز نہیں تھا۔وہ بھی اس صورت میں کہ وہ آج ولیمے کی تقریب کا دولہا نمبر دو تھا۔اسے اپنی پیشانی پر کوئی لطیف سا لمس محسوس ہوا اور اس کے بعد بالوں میں سر سراہٹ...! وہ چونک کر کچی نیند سے بے دار ہوا تھا۔لمحہ بھر کو ساکت سا لیٹا رہ گیا۔

اس کی نگاہ خود پہ جھکی رانیہ کی نگاہوں سے ٹکرائی تو اسے جاگتا پا کر وہ جھینپی اور اس کے بالوں میں سے اپنا ہاتھ کھینچ کر سیدھی ہوگئی۔

مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

"اٹھ جائو‘ دیر ہو رہی ہے پارلر لے جانے کی ذمہ داری تمہاری ہے۔" فوراً ہی اسے جگانے کی وجہ بتائی۔

تھوڑی دیر اسے بہت اجنبی نگاہوں سے دیکھتے رہنے کے بعد وہ اٹھ بیٹھا۔وہ اپنی پارلر ساتھ لے جانے والی اشیاء اکٹھی کر کے بیگ میں رکھ رہی تھی۔ شولڈر بیگ میں زیور رکھ کر پلٹی تو موسیٰ کو عین اپنے پیچھے کھڑا پا کر ٹھٹک گئی۔پھر فوراً ہی کترا کر سائیڈ سے نکلنے لگی تھی کہ موسیٰ کے ہاتھ نے اس کے بازو کو گرفت میں لے لیا۔

"پارلر سے دیر ہو رہی ہے۔" وہ خائف سی ہو کر بولی۔

موسیٰ کی گرفت میں نا تو اپنائیت کا لمس تھا اور نا ہی محبت کی نرمی۔

"رومینٹک نہیں ہو رہا ہوں میں۔" اسے ایک جھٹکے سے اپنے سامنے کرتے ہوئے وہ کوئی اور ہی موسیٰ تھا۔کرخت اور سرد مہر...!



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

"اور نہ ہی اس ان چاہے رشتے میں رومینس کی گنجائش نکلتی ہے۔جب دل کی رضا شامل نہ ہو‘ ذہن میں کوئی اور نکاح میں کوئی اور ہو تو میاں بیوی کا رشتا محض کاغذی کارروائی کہلاتا ہے۔

سمجھیں۔" پھنکارتا ہوا اجنبی لہجہ... وہ اسے جھٹکتا واش روم میں گھس گیا۔

رانیہ ٹھٹھرے حواس لیے وہیں ساکت و جامد کھڑی تھی۔

☆...☆...☆

ولیمے کی تقریب گزری تو اس کے بعد دن تیزی سے معمول پر آئے مگر اس گھر کے نفوس جیسے اپنے معمول سے ہٹ گئے۔عیسیٰ اور زیبا کی صبحیں دیر سے ہونے لگیں۔رانیہ گم ص

م تھی تو موسیٰ اجنبی اور لا تعلق! امی چند دنوں میں بو کھلا گئیں۔عیسیٰ اور زیبا کسی دوست کے ہاں دعوت میں گئے تو امی کے ہاتھ موسیٰ کے کان کھینچنے کا موقع لگا۔

"تمہاری طبیعت تو ٹھیک ہے؟"

"جی...!" وہ اس کی پلیٹ میں سالن ڈالنے کو بڑھتی رانیہ کو ہاتھ اٹھا کر روکتے ہوئے مختصراً بولا اور پھر اپنے لیے خود سالن نکال لیا۔انہوں نے موسیٰ کی یہ حرکت نوٹ کی تھی۔

"تو پھر موڈ خراب ہوگا؟" انہوں نے طنز کیا۔

موسیٰ نے نا سمجھنے والے انداز میں انہیں دیکھا۔

"یہ کیا گھر کا ماحول بنا رکھا ہے تم لوگوں نے؟ بڑا ہے تو وہ اپنی دنیا میں گم ہوگیا ہے، ادھر تم ہو تو تمہیں جیسے گھر سے کوئی غرض ہی نہیں۔اسپتال ہی کو گھر بنا لیا ہے۔ماں تو ماں، نئی نویلی دلہن کا بھی کوئی خیال نہیں۔"



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

(اسی کا خیال تو گھر آنے سے روکتا ہے)۔

موسیٰ نے لب بھینچے۔

"بھائی کہاں ہیں؟"

اس کے کسی دوست کے ہاں دعوت تھی۔" انہوں نے بتاتے ہوئے جتلا بھی دیا۔"ایک وہ ہے کہ جس کی دعوتیں ختم نہیں ہو رہیں اور ادھر تم ہو، مجال ہے جو کسی دعوت کے لیے ہامی بھری ہو۔پتا نہیں کیا غلط فیصلہ کر دیا ہے میں نے۔"

"افوہ، امی جان! یہ تو بس چند ایمرجنسی کیسز کی وجہ سے لگاتار ڈیوٹی دینا پڑی۔ایک ڈاکٹر چھٹی پر تھا مگر اب آپ بے فکر رہیں اگلے چار دن بالکل فارغ ہوں میں۔لے جائوں گا آپ کی بہو رانی کو گھمانے۔" اس نے جلدی سے امی کا غصہ ٹھنڈا کرنے کی سعی کی لفظ 'بہو رانی' میں جو طنز چھپا تھا اسے رانیہ نے شاید پالیا تبھی ایک نگاہ موسیٰ کے چہرے پر ڈالی۔اب تو اس کے

مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

چہرے پر عجیب سا بیگانہ پن نظر آتا تھا۔یہ دوست چہرہ' کس قدر اجنبی اور پرایا ہوگیا تھا وہ بھی اس قدر قریبی رشتا بندھنے کے بعد۔

امی فوراً غصہ بھول کر پر جوش ہوئیں۔

"خدا بھلا کرے تمہارا' تو پھر اپنی خالہ کا گلہ دور کردو۔کل اسلام آباد کا چکر لگا لو چار دن کے لیے۔تفریح بھی ہوجائے گی اور عذرا آپا کی ناراضگی بھی دور ہوجائے گی کہ اتنی مرتبہ دونوں بھائیوں کی دعوت کی مگر کوئی نہیں پہنچا۔"

موسیٰ چیں بہ جبیں ہوا۔

"مکمل چھٹی تھوڑی ہے۔بس اگلے چار دنوں ہیں کام کا بوجھ کچھ کم ہے اور ایمرجنسی کا کیا ہے' کبھی بھی آسکتی ہے۔"

"اللہ خیر کرے گا' جس ڈاکٹر کے حصے کی ڈیوٹی دیتے رہے ہو چار دن وہ تمہاری نبھالے گا۔تم نے تو شادی کے لیے بھی محض اڑھائی چھٹیاں لی تھیں۔" وہ اطمینان سے کہتی موسیٰ کا سکون غارت کر گئیں۔



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

بھلا ان دونوں کے مابین یہ "ہنی مون ٹائپ" کا تعلق کہاں سے تھا کہ اسلام آباد کے رومینٹک ٹور پر جاتے۔

"نہیں' نہیں! ہم دونوں یہیں گھوم پھر لیں گے خالہ کی ناراضگی دور کرنے کے لیے بھائی اور بھابی کو بھیج دیں۔" وہ بدکا۔

"وہ تو کبھی نہ ٹلیں۔مگر شادی سے لے کر ابھی تک وہ چھٹیوں پر چھٹیاں کیے جا رہا ہے۔پرائیویٹ نوکری ہے' باوا کا آفس تو نہیں کہ کوئی لات مار کے باہر نہ کردے گا۔اسے تو میں بھنک بھی

پڑنے نہیں دوں گی۔" وہ قطعیت سے بولیں تو موسیٰ نے بے اختیار پہلو بدلا۔

"خالہ کو میں منا لوں گا امی! میرا ہاؤس جاب مکمل ہونے میں ایک آدھ مہینہ رہ گیا ہے۔پھر فارغ ہی فارغ ہوں۔پھر لمبا چکر لگائیں گے۔" ہلکے پھلکے انداز میں انہیں مطمئن کرنا چاہا مگر انہوں نے اسی قطعی لہجے میں کہا۔

"میں نے کہہ دیا تو بس سمجھو پکا ہوگیا' بعد میں جتنے لمبے چکر چاہو لگا لینا۔ مگر یہ چار دن تو میں نے طے کرلیے ہیں۔"

"یا اللہ...!"

موسیٰ کا جی چاہا اپنے بال نوچ لے۔اس نے سنجیدگی سے کھانا کھاتی رانیہ کو کھا جانے والی نظروں سے دیکھا تھا۔مگر وہ جانتا تھا امی کی بات ٹالنے کا مطلب ہے ان کی ناراضگی مول لینا اور اسی سے بچنے کے لیے تو اس نے شادی کے لیے ہامی بھری تھی۔وہ بد دلی سے روٹی کا لقمہ توڑنے لگا۔

"سردی تو یہاں لاہور میں بھی کافی ہے۔مگر اسلام آباد میں تو صحیح معنوں میں سردی شروع ہوچکی ہے۔اپنے خوب گرم والے کپڑے اور سویٹر' جرسیاں رکھ لینا ساتھ۔" امی کھلتے لب و لہجے میں رانیہ کو نصیحت کر کے موسیٰ سے مخاطب ہوئیں۔"ویسے اگر تم چاہو تو ان چار دنوں میں مری کا چکر بھی لگ سکتا ہے۔" موسیٰ جل کر رہ گیا۔

"ہاں! تب تو عذرا خالہ ناراض نہیں ہوں گی نا!" وہ کھسیائیں۔



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

"ہاں' سچ چلو ٹھیک ہے پھر سہی۔" موسیٰ سر جھٹک کر رہ گیا۔دل ہی دل میں وہ خود کو کوس رہا تھا جس نے اگلے چار دن کی فراغت کا یوں ببانگ دہل اعلان کیا تھا کہ گویا اوکھلی میں ہی سر دے دیا تھا۔

☆...☆...☆

برتن دھو کر کچن سمیٹنے کے بعد وہ کمرے میں آئی تو موسیٰ تکیے سے ٹیک لگائے نیم دراز تھا۔اضطرابی انداز میں مسلسل ہلنے والا پاؤں اس کے اضطراب کی نشاندہی کر رہا تھا۔اتنا تو وہ بھی اسے جان ہی گئی تھی۔وہ سفری بیگ لے کر الماری میں سے کپڑے نکال کر اس میں رکھنے لگی۔

"سادہ سے ہی کپڑے رکھنا' ہنی مون ٹور نہیں ہے یہ۔" کٹیلا سا لہجہ۔

"ہنی مون ٹور ہوتا تب بھی سادہ سے ہی رکھتی۔" وہ بدستور کپڑے تہہ کرتے ہوئے آرام سے کہتی موسیٰ کا ضبط آزما گئی۔

"تم منع بھی تو کرسکتی تھیں امی کو۔" وہ اس پر جھنجلایا۔

"تم نے کیا تو تھا' میرے کہنے سے کیا فرق پڑتا؟" وہ اپنے مخصوص بے نیازانہ موڈ میں تھی۔وہی موڈ جس میں آکر وہ کبھی عیسیٰ رضا کو کھرے جواب دیتی تھی تو موسیٰ اس کی خوب ہی پشت تھپ تھپاتا تھا۔مگر آج اس کا یہ موڈ اسے تپا گیا تھا۔

"اس سے کم از کم مجھ پر یہ بات واضح ہوجاتی کہ تمہیں میرے ساتھ ایسے ٹورز پر جانے کی کوئی حسرت نہیں۔" وہ سلگ کر بولا۔

وہ بیگ کی زپ بند کرتے ہوئے سرسری انداز میں بولی۔

"ہوسکتا ہے مجھے کوئی اعتراض نہ ہو۔" اس کے الفاظ نے جادو اثر کیا۔خون کی گرم لہر موسیٰ کے دماغ میں دوڑ اٹھی۔اچھل کر بیڈ سے اترتے ہوئے وہ اس کے مقابل آگیا تو وہ جو بیگ بند کرکے سیدھی ہی ہوئی تھی' سٹپٹا گئی۔



مزید اردو کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں:
www.pakistanipoint.com

"یہی تو میں پوچھ رہا ہوں۔تمہیں کیوں اعتراض نہیں؟" عجیب سا لہجہ اور اس سے بھی زیادہ عجیب الفاظ اس قدر قریب وہ پہلی بار کھڑا ہوا تھا۔اتنے قریب کہ اس کے کپڑوں سے اٹھتی اوبیشن کی خوش بو رانیہ کے نتھنوں میں گھس رہی تھی۔موسیٰ نے ان گھبرائی وحشت زدہ آنکھوں کو پہلی بار اتنے قریب سے دیکھا تھا۔انہی لمحوں میں اسے محسوس ہوا کہ اس کی سیاہ آنکھیں چمک دار اور شفاف تھیں اور یہ کہ اس کی صبیح پیشانی کا حسن اس کے بالوں کی سیدھی مانگ بڑھا رہی تھی اور اس پیشانی اور ان آنکھوں سے تھوڑا ہی نیچے احمریں لب۔

"میں اس بندھن میں اپنی مرضی سے بندھی ہوں۔" اس کی قربت سے اگر وہ خائف بھی تھی تو اس نے موسیٰ کو اندازہ نہیں ہونے دیا تھا۔مگر موسیٰ کو تو ان لمحات میں وہ اپنے حواس پر چھائی ہوئی محسوس ہوئی تھی۔بری تو وہ موسیٰ کو پہلے بھی کبھی نہیں لگی تھی مگر پہلے پسندیدگی کا پیمانہ کچھ اور تھا اور اب کی یہ قربت...! وہ اسے اپنے حواس سے جھٹکنا چاہتا تھا تبھی تلخی سے بولا

